کسی کو یہ خلعت حاصل ہوئی اور اس نے دینایا آخرت میں اسے پہنا تو یہ قوت حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے عطا ہوتی ہے اس کے بعد جو ولی اس ولی تجلیات میں سے کسی تجلی میں دیکھتا ہے جس کے ہاتھ میں وہ خلعت نبویہ ہے تو وہ ولی اس خلوت کو اسے پہنا دیتا ہے اور اس دوسرے دیکھنے والے کو حضور کی طرف سے عطا کر دیتا ہے پھر اس عطا کرنے والے ولی کیلئے مقام محمدی سے اس سے کامل تر خلعت اس عطا کردہ خلعت کے عوض نازل ہوتی ہے اور اگر کوئی دوسرا ولی اس کو اس حالت میں دیکھتا تو وہ اس خلعت کو اسے دے دیتا ہے اور اس کیلئے بارگاہ نبوت سے دوسرا اس سے بہتر خلعت حاصل ہو جاتا ہے اسی طرح بارگاہ محمدی سے بے حد و نہایت خلعتیں تقسیم ہوتی ہیں اور حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ سنت ازل سے جب سے کہ حق تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام سے عہد لیا تھا جاری ہے یہاں تک کہ انہوں نے مقام نبوت اس کی وجہ سے پایا اور اولیاء کرام کے ہاتھ مقام نبوت تک پہنچنے سے قاصر ہیں اس لیے کہ اولیاء کرام کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رویت حاصل نہیں ہوئی مگر اس رویت کے بعد جو کہ اس محل کا غیر ہے اسی بناء پر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نے ایسا درجہ سعادت پایا ہے جو ان کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہے۔ اس لیے کہ یہ وہ پہلے حضرات ہیں جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اکمل خلعت میں دیکھا ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شایانِ شان تھا اور ہمیشہ سے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت کریمہ اور طریقہ جلیلہ تمام دیکھنے والوں کیلئے وہی کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جمال باکمال کو دیکھیں اور ابدالآباد تک اولیاء کرام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتے رہیں گے (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ) تمت۔

ہزار شکر و سپاس بدرگاہ رب الناس جل وعلیٰ اور لاکھوں درود و سلام بہ بارگاہ حبیب رب الناس صلی اللہ علیہ وسلم کہ ترجمہ کتاب مستطاب فیض انتساب مدارج النبوت در سیرت سیّد المرسلین خاتم النبیین اشرف المخلوقین علیہ وعلیہم افضل الصلوٰۃ واکمل التحیات وعلیٰ آلہ واصحابہ واتباعہ واحبابہ اجمعین۔ از تصنیف منیف افضل المحققین قدوۃ المحدثین عالم برحق شیخ محقق شاہ محمد عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ آج بتاریخ ۳۰ رجون ۱۹۶۷ء مطابق ۲۱ ربیع الاول شریف ۱۳۸۷ھ بروز جمعہ اختتام پذیر ہوا۔ وللہ الحمد والمنۃ۔

المترجم
غلام معین الدین نعیمی غفرلہ